آیت نمبر 31

آیات نمبر 31 تا 45 میں قیامت کے دن کا احوال اور مجرموں کے انجام کی طرف اشارہ کیا گیا ہے

سَنَفْرُغُ لَكُمْ اَيُّهَ الثَّقَلٰنِ ﴿۳۱﴾ اے گروہ جن و انس! ہم عنقریب حساب کے لئے تمہاری طرف متوجّہ ہوئے جاتے ہیں فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۳۲﴾ پھر تم اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟ يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَ الْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ؕ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ﴿۳۳﴾ اے گروہ جن و انس! اگر تم آسمانوں اور زمین کی حدود سے نکل کر بھاگ سکتے ہو تو بھاگ جاؤ، نہیں بھاگ سکتے کہ اللہ سے مقابلہ کی طاقت نہیں ہے نہ حساب شروع ہونے سے پہلے کہیں بھاگ سکتے ہو اور نہ حساب شروع ہونے کے بعد اس کی پکڑ سے بچ کر کہیں بھاگ سکتے ہو کہ کل کائنات پر اسی کی بادشاہی ہے فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۳۴﴾ تو تم اپنے رب کی کون کون سی قدرت کو جھٹلاؤ گے! يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ ۙ۬ وَّ نُحَاسٌ فَلَا تَنْتَصِرٰنِ ﴿۳۵﴾ تم پر آگ کا شعلہ اور دھواں چھوڑ دیا جائے گا جس کا تم مقابلہ نہ کر سکو گے فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۳۶﴾ پھر تم اپنے رب کی کن کن قدرتوں کو جھٹلاؤ گے! فَاِذَا انْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَكَانَتْ وَرْدَةً كَالدِّهَانِ ﴿۳۷﴾ پھر آسمان پھٹ جائے گا اور اس کا رنگ سرخ چمڑے کی مانند ہو جائے گا فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۳۸﴾ تو تم اپنے رب

کی کن کن قدرتوں کو جھٹلاؤ گے! فَيَوْمَئِذٍ لَّا يُسْـَٔلُ عَنْ ذَنْۢبِهٖۤ اِنْسٌ وَّ لَا جَآنٌّ ﴿۳۹﴾ اس روز کسی انسان یا جن سے اس کے گناہوں کے بارے میں دریافت نہیں کیا جائے گا فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۴۰﴾ پھر تم اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟ يُعْرَفُ الْمُجْرِمُوْنَ بِسِيْمٰهُمْ فَيُؤْخَذُ بِالنَّوَاصِيْ وَ الْاَقْدَامِ ﴿۴۱﴾ بلکہ گناہگاروں کو ان کے چہروں ہی سے پہچان لیا جائے گا پھر انہیں ان کی پیشانی کے بالوں اور پیروں سے پکڑ لیا جائے گا، اور جہنم میں پھینک دیا جائے گا فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۴۲﴾ پھر تم اپنے رب کی کن کن قدرتوں کو جھٹلاؤ گے! هٰذِهٖ جَهَنَّمُ الَّتِيْ يُكَذِّبُ بِهَا الْمُجْرِمُوْنَ ﴿۴۳﴾ اور کہا جائے گا کہ یہ ہے وہ جہنم جسے مجرم لوگ جھٹلایا کرتے تھے يَطُوْفُوْنَ بَيْنَهَا وَ بَيْنَ حَمِيْمٍ اٰنٍ ﴿۴۴﴾ وہ مجرم لوگ آگ اور کھولتے ہوئے گرم پانی کے درمیان چکر لگاتے رہیں گے فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۴۵﴾ پھر تم اپنے رب کی کن کن قدرتوں کو جھٹلاؤ گے! رکوع [۲]